62:سورۃ الجمعہ

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| 62 | سُوْرَةُ الْجُمُعَة | مدنی | 2 | 11 | 28 | قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

آیات نمبر 1 تا 11 میں بنی اسمٰعیل کو یاد دہانی کہ یہ اللہ کی بہت بڑی مہربانی ہے کہ تمہیں جاہلیت کی تاریکی سے نکالنے کے لئے تم ہی میں سے ایک رسول بھیجا ہے، اس کی قدر کرو اور یہودیوں کی سازشوں کو شکار مت بنو۔ یہود کے اس دعوے کی تردید کہ وہ اللہ کی برگزیدہ امت ہیں اور کسی دوسری قوم کو رسالت نہیں مل سکتی۔ مسلمانوں کی ایک غلطی پر تنبیہ جو نمازِ جمعہ اور رسول اللہ (ﷺ) کے خطبہ کے احترام میں کچھ لوگوں سے صادر ہوئی۔

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ الْعَزِيْزِ
الْحَكِيْمِ ① آسمانوں اور زمین کی ہر چیز اللہ کی تسبیح بیان کرتی ہے، جو حقیقی بادشاہ ہے، وہ
انتہائی مقدس و پاک، بہت زبردست اور بڑی حکمت والا ہے هُوَ الَّذِيْ بَعَثَ فِي
الْاُمِّيّٖنَ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِهٖ وَ يُزَكِّيْهِمْ وَ يُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَ
الْحِكْمَةَ ۗ وَ اِنْ كَانُوْا مِنْ قَبْلُ لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ② وہی ہے جس نے اُمّیوں میں
سے ایک شخص کو رسول بنا کر ان ہی کی طرف بھیجا جو ان کے سامنے اللہ کی آیات کی
تلاوت کرتا ہے، انہیں شرک اور گناہوں سے پاک کرتا ہے، انہیں قرآن کی تعلیم دیتا
ہے اور حکمت کی باتیں سکھاتا ہے، بے شک یہ لوگ رسول کی آمد سے پہلے کھلی گمراہی میں
مبتلا تھے وَّ اٰخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ ۭ وَ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ③ اور
اس رسول کی بعثت دوسرے اُن تمام لوگوں کے لئے بھی ہے جو ابھی اِن میں شامل نہیں

ہوئے، اور وہ اللہ بہت زبردست اور بڑی حکمت والا ہے ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ
يَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝٤ یہ اللہ کا فضل ہے وہ جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے،
اور وہ بڑا فضل فرمانے والا ہے مَثَلُ الَّذِيْنَ حُمِّلُوا التَّوْرٰىةَ ثُمَّ لَمْ يَحْمِلُوْهَا
كَمَثَلِ الْحِمَارِ يَحْمِلُ اَسْفَارًا ؕ جن لوگوں کو تورات کا حامل بنایا گیا تھا پھر انہوں نے
اس کا بار نہ اٹھایا، ان کی مثال اس گدھے کی سی ہے جس پر کتابیں لدی ہوئی ہوں، لیکن خود
علم و عمل سے خالی ہے بِئْسَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ وَ اللّٰهُ
لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ۝٥ کیا ہی بری مثال ہے ان لوگوں کی جنہوں نے اللہ کی
آیات کو جھٹلایا اور اللہ ایسے ظالموں کو ہدایت نہیں دیا کرتا، کہ تورات میں آخری نبی
(ﷺ) کی پیشین گوئی موجود تھی لیکن علماء یہود نے اسے جھٹلا دیا قُلْ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ
هَادُوْۤا اِنْ زَعَمْتُمْ اَنَّكُمْ اَوْلِيَآءُ لِلّٰهِ مِنْ دُوْنِ النَّاسِ فَتَمَنَّوُا الْمَوْتَ
اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝٦ اے پیغمبر (ﷺ) ! آپ فرما دیجئے کہ اے یہود! اگر
تمہیں اس بات کا دعویٰ ہے کہ اللہ نے سب لوگوں کو چھوڑ کر صرف تمہیں ہی
دوست بنایا ہے تو پھر موت کی آرزو کرو، اگر تم اپنے دعویٰ میں سچے ہو، تاکہ جلد از جلد
اللہ سے ملاقات ہو جائے وَ لَا يَتَمَنَّوْنَهٗۤ اَبَدًۢا بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ؕ وَ اللّٰهُ
عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝٧ لیکن یہ لوگ کبھی بھی موت کی تمنا نہیں کریں گے بسبب ان
اعمال کے جو ان کے ہاتھوں نے آگے بھیجے ہیں اور اللہ ان ظالموں کو خوب جانتا ہے
قُلْ اِنَّ الْمَوْتَ الَّذِيْ تَفِرُّوْنَ مِنْهُ فَاِنَّهٗ مُلٰقِيْكُمْ ثُمَّ تُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ
الْغَيْبِ وَ الشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝٨ آپ ان سے کہہ

دیجئے کہ جس موت سے تم اتنا بھاگتے ہو وہ تو تمہارے سامنے آ کر رہے گی، پھر تم اس
اللہ کی طرف واپس لوٹائے جاؤ گے جو ہر پوشیدہ اور ظاہر چیز کا جاننے والا ہے، پھر وہ
تمہارے کئے ہوئے سارے اعمال تمہارے سامنے رکھ دے گا رکوع[۱] یٰۤاَیُّهَا
الَّذِیْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا نُوْدِیَ لِلصَّلٰوةِ مِنْ یَّوْمِ الْجُمُعَةِ فَاسْعَوْا اِلٰی ذِكْرِ
اللّٰهِ وَ ذَرُوا الْبَیْعَ ؕ ذٰلِكُمْ خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿۹﴾ اے ایمان
والو! جب تمہیں جمعہ کی نماز کے لئے پکارا جائے تو فوراً خرید و فروخت کو چھوڑ دو اور
اللہ کے ذکر کی طرف دوڑو، یہ تمہارے حق میں بہتر ہے اگر تم اس بات کو سمجھ لو
فَاِذَا قُضِیَتِ الصَّلٰوةُ فَانْتَشِرُوْا فِی الْاَرْضِ وَ ابْتَغُوْا مِنْ فَضْلِ اللّٰهِ وَ
اذْكُرُوا اللّٰهَ كَثِیْرًا لَّعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰﴾ پھر جب نماز پوری ہو چکے تو اس وقت
تمہیں اجازت ہے کہ تم زمین میں پھیل جاؤ اور اللہ کا فضل تلاش کرو اور اس دوران بھی
اللہ کو بکثرت یاد کرتے رہو تاکہ تم فلاح پاؤ وَ اِذَا رَاَوْا تِجَارَةً اَوْ لَهْوَا ا۟نْفَضُّوْۤا
اِلَیْهَا وَ تَرَكُوْكَ قَآىِٕمًا ؕ اور اے پیغمبر (ﷺ)! جب یہ لوگ تجارت یا کھیل تماشا
دیکھتے ہیں تو اس کی طرف دوڑ پڑتے ہیں اور آپ کو اکیلا کھڑا چھوڑ جاتے ہیں قُلْ مَا عِنْدَ
اللّٰهِ خَیْرٌ مِّنَ اللَّهْوِ وَ مِنَ التِّجَارَةِ ؕ وَ اللّٰهُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ ﴿۱۱﴾ ان سے کہہ دیجئے
کہ جو چیز اللہ کے پاس ہے وہ اس کھیل تماشے اور تجارت سے بہتر ہے، اور یاد رکھو کہ اللہ
سب سے بہتر رزق دینے والا ہے رکوع[۲]